

مؤسسة الشيخ عبد العزيز بن باز الخيرية

سلسلة مؤلفات ورسائل سماحة الشيخ/عبد العزيز بن باز رحمه الله رقم (١٣)

# حراستِ توحید

العقيدة الصحيحة وما يضادها

صحیح اسلامی عقیدہ اور اس کے منافی امور

إقامة البراهين على من استغاث بغير الله ...

غیر اللہ سے فریاد... شرعی دلائل کی روشنی میں

حكم السحر والكهانة

جادو اور کہانت کی حیثیت

تالیف

سماحة الشيخ / عبد العزيز بن عبد الله بن باز (رحمہ اللہ)

أردو

# حراستِ توحید

## العقيدة الصحيحة وما يضادها

## صحیح اسلامی عقیدہ اور اس کے منافی امور

## إقامة البراهين على من استغاث بغير الله . .

## غیر اللہ سے فریاد ... شرعی دلائل کی روشنی میں

## حكم السحر والكهانة

## جادو اور کہانت کی حیثیت


تالیف

سماحۃ الشیخ / عبد العزیز بن عبد اللہ بن باز (رحمہ اللہ)



**الصف والترجمة فی دار السلام**

دار ابن الأثیر

# العقيدة الصحيحة وما يضادها

# صحیح اسلامی عقیدہ

## اور اس کے منافی امور


تالیف

سماحۃ الشیخ / عبد العزیز بن عبد اللہ بن باز (رحمہ اللہ)

(سابق مفتی اعظم سعودی عرب)

الْحَمْدُ للهِ الَّذِي خَلَقَ الإنْسَانَ مِنْ طِينٍ وَجَعَلَ نَسْلَهُ مِن سُلاَلَةٍ مِنْ مَاءٍ مَّهِينٍ وَعَلَّمَهُ الْبَيَانَ وَأَشْهَدُ أَنْ لاَ إِلٰهَ إِلاَّ اللهُ وَحْدَهُ لاَ شَرِيكَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ أَرْسَلَهُ بِالْهُدٰى وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَأَمَرَ بِاتِّبَاعِ هَدْيِهِ وَحَذَّرَ مِنْ مُخَالَفَةِ أَمْرِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى أَصْحَابِهِ وَأَتْبَاعِهِ إِلَى يَوْمِ الدِّينِ ۔ أَمَّا بَعْدُ

صحیح عقیدہ ہی ملت اسلامیہ کی بنیاد اور دین اسلام کی اساس ہے۔ لہٰذا میں نے مناسب سمجھا کہ اسی موضوع پر کچھ گزارشات پیش کروں۔ یہ بات کتاب و سنت کے دلائل و براہین سے واضح اور مسلم ہے کہ بارگاہ الٰہی میں انسان کے وہی اعمال مقبول ہوں گے جن کی اساس صحیح عقیدے پر ہوگی۔ صحیح عقیدے کے بغیر ہر عمل بیکار ہے اور اللہ کے ہاں اس کا کوئی درجہ نہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَمَن يَكۡفُرۡ بِٱلۡإِيمَٰنِ فَقَدۡ حَبِطَ عَمَلُهُۥ وَهُوَ فِي ٱلۡأٓخِرَةِ مِنَ ٱلۡخَٰسِرِينَ ۝ ﴾ (المائدة٥/ ٥)

"اور جس کسی نے ایمان کی روش پر چلنے سے انکار کیا تو اس کا سارا

کارنامہ زندگی ضائع ہو جائے گا اور وہ آخرت میں دیوالیہ ہو گا۔"

نیز فرمایا:

﴿ وَلَقَدْ أُوحِيَ إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِن قَبْلِكَ لَئِنْ أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ ﴿٦٥﴾ ﴾ (الزمر ۳۹/ ۶۵)

"تمہاری طرف اور تم سے پہلے گزرے ہوئے تمام انبیاء کی جانب یہ وحی بھیجی جا چکی ہے کہ اگر تم نے شرک کیا تو تمہارا عمل ضائع ہو جائے گا اور تم خسارے میں رہو گے۔"

قرآن حکیم کی بہت سی آیات اس مفہوم کی ترجمانی کرتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی کتاب مبین اور اس کے رسول امین ﷺ کی سنت سے جس صحیح عقیدے کے خدوخال واضح ہوتے ہیں' وہ اجمالی طور پر یہ ہیں۔ اللہ تعالیٰ پر' اس کے فرشتوں' اس کی کتابوں' اس کے رسولوں اور روز آخرت پر ایمان اور اس بات پر ایمان کہ اچھی بری تقدیر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ ان چھ ارکان پر صحیح عقیدے کی اساس ہے جس کے استحکام کے لئے اللہ کی کتاب نازل ہوئی ہے اور اسی کے لئے اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول حضرت محمد ﷺ کو مبعوث فرمایا۔

اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے جن غیبی امور کی خبر دی ہے اور جن پر ایمان لانا ہر مسلمان کے لئے ضروری ہے سب کے سب انہی چھ بنیادی ارکان کی تفسیر و ترجمانی ہے جو کتاب و سنت کے ذریعے کی گئی۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ لَّيْسَ ٱلْبِرَّ أَن تُوَلُّوا۟ وُجُوهَكُمْ قِبَلَ ٱلْمَشْرِقِ وَٱلْمَغْرِبِ وَلَٰكِنَّ ٱلْبِرَّ مَنْ ءَامَنَ بِٱللَّهِ وَٱلْيَوْمِ ٱلْءَاخِرِ وَٱلْمَلَٰٓئِكَةِ وَٱلْكِتَٰبِ وَٱلنَّبِيِّـۧنَ ﴾ (البقرة۲/ ۱۷۷)

"نیکی یہ نہیں کہ تم اپنے چہرے مشرق کی طرف کر لو' یا مغرب کی طرف' بلکہ نیکی یہ ہے کہ آدمی اللہ' یوم آخرت' ملائکہ' اللہ کی نازل کی ہوئی کتاب اور اس کے پیغمبروں پر ایمان لے آئے۔"

نیز فرمایا:

﴿ ءَامَنَ ٱلرَّسُولُ بِمَآ أُنزِلَ إِلَيْهِ مِن رَّبِّهِۦ وَٱلْمُؤْمِنُونَ ۚ كُلٌّ ءَامَنَ بِٱللَّهِ وَمَلَٰٓئِكَتِهِۦ وَكُتُبِهِۦ وَرُسُلِهِۦ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّن رُّسُلِهِۦ ۚ ﴾ (البقرة۲/ ۲۸۵)

"رسول اس ہدایت پر ایمان لایا ہے جو اس کے رب کی طرف سے اس پر نازل ہوئی ہے اور مومنوں نے بھی ہدایت کو دل سے تسلیم کر لیا ہے۔ یہ سب اللہ' اس کے فرشتوں' اس کی کتابوں اور اس کے رسولوں کو مانتے ہیں (اور ان کا قول یہ ہے کہ) ہم اس کے رسولوں میں سے کسی ایک میں تفریق نہیں کرتے۔"

نیز فرمایا:

﴿ يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓا۟ ءَامِنُوا۟ بِٱللَّهِ وَرَسُولِهِۦ وَٱلْكِتَٰبِ ٱلَّذِى

نَزَّلَ عَلَىٰ رَسُولِهِۦ وَٱلْكِتَٰبِ ٱلَّذِىٓ أَنزَلَ مِن قَبْلُ ۚ وَمَن يَكْفُرْ بِٱللَّهِ وَمَلَٰٓئِكَتِهِۦ وَكُتُبِهِۦ وَرُسُلِهِۦ وَٱلْيَوْمِ ٱلْءَاخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَٰلًۢا بَعِيدًا ﴿١٣٦﴾ (النساء٤/ ١٣٦)

"اے ایماندارو! ایمان لاؤ اللہ پر' اس کے رسول پر' اس کتاب پر جو اللہ نے اپنے رسول پر نازل کی ہے اور اس کتاب پر جو اس سے پہلے وہ نازل کر چکا ہے جس نے اللہ' اس کے ملائکہ' اس کی کتابوں' اس کے رسولوں اور روز آخرت سے کفر کیا وہ گمراہی میں بھٹک کر بہت دور نکل گیا۔"

اور فرمایا:

﴿ أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ ٱللَّهَ يَعْلَمُ مَا فِى ٱلسَّمَآءِ وَٱلْأَرْضِ ۗ إِنَّ ذَٰلِكَ فِى كِتَٰبٍ ۚ إِنَّ ذَٰلِكَ عَلَى ٱللَّهِ يَسِيرٌ ﴿٧٠﴾ (الحج٢٢/ ٧٠)

"کیا تم نہیں جانتے کہ آسمان و زمین کی ہر چیز اللہ کے علم میں ہے؟ سب کچھ ایک کتاب میں درج ہے۔ اللہ کے لئے یہ کچھ مشکل نہیں۔"

ان بنیادی عقائد پر جو احادیث دلالت کرتی ہیں وہ بہت زیادہ ہیں۔ مثلاً وہ مشہور حدیث جسے امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی صحیح میں امیرالمؤمنین حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت جبریل علیہ السلام نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایمان کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا:

«الإِيمَانُ أَنْ تُؤْمِنَ بِاللهِ وَمَلاَئِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ وَالْيَوْمِ الآخِرِ وَتُؤْمِنَ بِالْقَدَرِ خَيْرِهِ وَشَرِّهِ»

"ایمان یہ ہے کہ تم ایمان لاؤ اللہ پر' اس کے فرشتوں پر' اس کی کتابوں' اس کے رسولوں اور یوم آخرت پر اور اس بات پر کہ اچھی بری تقدیر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔"

ایک مسلمان کے لئے اللہ تعالیٰ کے حق میں' آخرت کے متعلق اور اس کے علاوہ غیب سے متعلق ان تمام عقائد پر ایمان رکھنا ضروری ہے جن کی کتاب و سنت سے تائید ہوتی ہے وہ مندرجہ ذیل ہیں۔

① **اللہ تعالیٰ پر ایمان:** اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے کا مطلب یہ ہے کہ ہم اس بات پر ایمان رکھیں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود برحق اور عبادت کا مستحق نہیں۔ اس لئے کہ اللہ بندوں کا خالق' ان کا محسن' ان کا رازق' ان کے ظاہر و باطن سے واقف اور اپنے فرمانبرداروں کو جزائے خیر اور نافرمانوں کو سزا دینے پر قادر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جنوں اور انسانوں کو اپنی عبادت کیلئے پیدا فرمایا ہے اور ان کو اس پر کاربند رہنے کا حکم دیا ہے۔ چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ وَمَا خَلَقْتُ ٱلْجِنَّ وَٱلْإِنسَ إِلَّا لِيَعْبُدُونِ ﴿٥٦﴾ مَآ أُرِيدُ مِنْهُم مِّن رِّزْقٍ وَمَآ أُرِيدُ أَن يُطْعِمُونِ ﴿٥٧﴾ إِنَّ ٱللَّهَ هُوَ ٱلرَّزَّاقُ ذُو ٱلْقُوَّةِ ٱلْمَتِينُ ﴿٥٨﴾ ﴾ (الذاريات ٥١/ ٥٦-٥٨)

"میں نے جنوں اور انسانوں کو اس کے سوا کسی کام کے لئے پیدا نہیں کیا کہ وہ میری بندگی کریں۔ میں ان سے کوئی رزق نہیں چاہتا اور نہ میں یہ چاہتا ہوں کہ وہ مجھے کھلائیں اللہ تو خود ہی رزاق بڑی قوت والا اور زبردست ہے۔"

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ ٱعْبُدُوا۟ رَبَّكُمُ ٱلَّذِى خَلَقَكُمْ وَٱلَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ﴿٢١﴾ ٱلَّذِى جَعَلَ لَكُمُ ٱلْأَرْضَ فِرَٰشًا وَٱلسَّمَآءَ بِنَآءً وَأَنزَلَ مِنَ ٱلسَّمَآءِ مَآءً فَأَخْرَجَ بِهِۦ مِنَ ٱلثَّمَرَٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ۖ فَلَا تَجْعَلُوا۟ لِلَّهِ أَندَادًا وَأَنتُمْ تَعْلَمُونَ ﴿٢٢﴾ ﴾

(البقرۃ ۲/ ۲۱-۲۲)

"اے لوگو! اپنے اس رب کی بندگی اختیار کرو جو تمہارا اور تم سے پہلے لوگوں کا خالق ہے۔ تاکہ تم متقی بن جاؤ۔ وہی تو ہے جس نے تمہارے لئے زمین کا فرش بچھایا' آسمان کی چھت بنائی اوپر سے پانی برسایا اور اس کے ذریعے سے ہر طرح کی پیداوار نکال کر تمہیں رزق بہم پہنچایا۔ پس جب تم یہ جانتے ہو تو پھر دوسروں کو اللہ کا مدمقابل نہ ٹھہراؤ۔"

چنانچہ حق کی وضاحت کرنے' اس کی دعوت دینے اور اس کی منافی چیزوں سے ڈرانے کے لئے اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول بھیجے اور کتابیں نازل فرمائیں۔

جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَّسُولًا أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ ﴾ (النحل۱۶/ ۳۶)

"ہم نے ہر امت میں ایک رسول بھیج دیا اور اس کے ذریعے سے سب کو خبردار کر دیا ہے کہ اللہ کی بندگی کرو اور طاغوت (کی بندگی) سے بچو۔"

نیز فرمایا:

﴿ وَمَا أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ مِن رَّسُولٍ إِلَّا نُوحِي إِلَيْهِ أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنَا فَاعْبُدُونِ ﴿٢٥﴾ ﴾ (الأنبياء۲۱/ ۲۵)

"ہم نے تم سے پہلے جو بھی رسول بھیجا ہے اس کو یہی وحی بھیجی کہ میرے سوا کوئی معبود نہیں ہے پس تم میری ہی بندگی کرو۔"

فرمان الٰہی ہے:

﴿ الر ۚ كِتَابٌ أُحْكِمَتْ آيَاتُهُ ثُمَّ فُصِّلَتْ مِن لَّدُنْ حَكِيمٍ خَبِيرٍ ﴿١﴾ أَلَّا تَعْبُدُوا إِلَّا اللَّهَ ۚ إِنَّنِي لَكُم مِّنْهُ نَذِيرٌ وَبَشِيرٌ ﴿٢﴾ ﴾

(ھود۱۱/ ۱۔۲)

"یہ ایک ایسی کتاب ہے کہ اس کی آیتیں پختہ اور مفصل ارشاد ہوئی ہیں ایک دانا اور باخبر ہستی کی طرف سے یہ کہ تم صرف اللہ کی بندگی کرو

میں اس کی طرف سے تم کو خبردار کرنے والا اور بشارت دینے والا ہوں۔"

اس عبادت کی حقیقت یہ ہے کہ عبودیت کی تمام اقسام' جن کے ذریعے سے لوگ عبادت کرتے آ رہے ہیں مثلاً دعا' خوف' امید' نماز' روزہ' قربانی' نذر وغیرہ کو کمال محبت و سرافگندگی اور خوف و امید کے جذبہ کے ساتھ اللہ کے لئے خاص کر دیا جائے۔ قرآن مجید کا بیشتر حصہ اسی بنیادی عقیدہ کی وضاحت میں نازل ہوا ہے۔ مثال کے طور پر اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان مبارک ملاحظہ ہو:

﴿ فَاعْبُدِ اللَّهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّينَ ۝٢ أَلَا لِلَّهِ الدِّينُ الْخَالِصُ ﴾

(الزمر ۳۹/ ۲-۳)

"لہٰذا تم اللہ ہی کی بندگی کرو' دین کو اسی کے لئے خاص کرتے ہوئے خبردار! دین خالص اللہ کا حق ہے۔"

اور اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد:

﴿ وَقَضَىٰ رَبُّكَ أَلَّا تَعْبُدُوٓا۟ إِلَّآ إِيَّاهُ ﴾ (الإسراء ۱۷/ ۲۳)

"تیرے رب نے فیصلہ کر دیا ہے کہ تم اس (اللہ) کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو۔"

اور یہ آیت کریمہ:

﴿ فَادْعُوا۟ اللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ وَلَوْ كَرِهَ

ٱلْكَـٰفِرُونَ ﴿١٤﴾ (المؤمن ٤٠/ ١٤)

"اللہ ہی کو پکارو' اپنے دین کو اس کے لئے خالص کر کے خواہ تمہارا یہ فعل کافروں کو کتنا ہی ناگوار ہو۔"

حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

«حَقُّ اللهِ عَلَى الْعِبَادِ أَنْ يَعْبُدُوهُ وَلاَ يُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا» (متفق عليه)

"اللہ تعالیٰ کا بندوں پر یہ حق ہے کہ وہ صرف اسی کی عبادت کریں اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں۔"

نیز ایمان باللہ میں یہ داخل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں پر جو کچھ واجب اور فرض قرار دیا ہے یعنی اسلام کے پانچ ظاہر ارکان ان پر بھی ایمان لایا جائے۔ چنانچہ وہ یہ ہیں:

کلمۂ شہادت یعنی' اس بات کا اقرار کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور نماز قائم کرنا' زکوٰۃ ادا کرنا' رمضان کے روزے رکھنا اور صاحب استطاعت کے لئے بیت اللہ کا حج کرنا۔ ان کے علاوہ دوسرے فرائض جو شریعت مطہرہ میں ثابت ہیں' ان سب پر ایمان لانا ضروری ہے۔ ان سارے ارکان میں سب سے اہم اور عظیم رکن اس بات کی گواہی دینا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

لاَ اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰہُ کے اقرار کا لازمی تقاضا یہ ہے کہ عبادت کو صرف اللہ تعالیٰ کے لئے خاص کر دیا جائے اور اس کے علاوہ کسی اور کی عبادت نہ کی جائے۔ اور لاَ اِلٰهَ اِلاَّ اللّٰہُ کے یہی معنی ہیں کیونکہ اس کا مطلب ہی یہی ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں' لہٰذا اللہ کے سوا جس کی بھی عبادت کی جائے گی خواہ وہ انسان ہو یا فرشتہ' جن ہو یا کچھ اور باطل قرار پائے گی کیونکہ معبود برحق بس اللہ تعالیٰ کی ذات پاک ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:

﴿ ذَٰلِكَ بِأَنَّ ٱللَّهَ هُوَ ٱلْحَقُّ وَأَنَّ مَا يَدْعُونَ مِن دُونِهِ ٱلْبَٰطِلُ ﴾

(لقمان ۳۱/ ۳۰)

"یہ اس لئے کہ اللہ ہی حق ہے اور اللہ کو چھوڑ کر جنہیں یہ پکارتے ہیں۔ وہ سب باطل ہیں۔"

اس سے پہلے یہ بیان کیا جا چکا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جنوں اور انسانوں کو اپنی عبادت کے عظیم مقصد کے لئے پیدا کیا ہے اور اسی کے لئے اپنے رسول بھیجے' اور کتابیں نازل کیں۔ لہٰذا خوب غور کر کے اس حقیقت کو اچھی طرح سمجھ لینا چاہیئے تاکہ واضح ہو جائے کہ اس اہم ترین اساس دین کے بارے میں آج کس طرح اکثر مسلمان انتہائی خطرناک حد تک جہالت کا شکار ہو چکے ہیں۔ یہاں تک کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی عبادت میں دوسروں کو شریک ٹھہرا لیا اور اس کے مخصوص حقوق میں غیر اللہ کو شامل کر لیا۔ فاللہ المستعان!

ہماری ایمانی صفات میں سے ایک صفت یہ بھی ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کو اس کائنات کا خالق اور مدبر سمجھیں' جیسا کہ وہ ہے اور اپنے علم و قدرت کی بنیاد پر جس طرح چاہتا ہے خود سارے معاملات کا انتظام کرتا ہے' دنیا و آخرت اور سارے جہانوں کا مالک ہے' اس کے علاوہ کوئی خالق اور رب نہیں' اس نے اپنے بندوں کو دنیا و آخرت کی اصلاح اور نجات و کامرانی کی راہ دکھانے کے لئے اپنے رسول بھیجے اور کتابیں نازل کیں۔ ان ساری باتوں میں اللہ کا کوئی شریک نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ ٱللَّهُ خَٰلِقُ كُلِّ شَيْءٍۖ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ وَكِيلٌ ﴿٦٢﴾ ﴾

(الزمر ۳۹/ ٦٢)

"اللہ ہر چیز کا خالق ہے اور وہی ہر چیز پر نگہبان ہے۔"

نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ إِنَّ رَبَّكُمُ ٱللَّهُ ٱلَّذِي خَلَقَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ ٱسْتَوَىٰ عَلَى ٱلْعَرْشِ يُغْشِي ٱلَّيْلَ ٱلنَّهَارَ يَطْلُبُهُۥ حَثِيثًا وَٱلشَّمْسَ وَٱلْقَمَرَ وَٱلنُّجُومَ مُسَخَّرَٰتٍۭ بِأَمْرِهِۦٓۗ أَلَا لَهُ ٱلْخَلْقُ وَٱلْأَمْرُۗ تَبَارَكَ ٱللَّهُ رَبُّ ٱلْعَٰلَمِينَ ﴿٥٤﴾ ﴾ (الأعراف ۷/ ٥٤)

"درحقیقت تمہارا رب اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں کو اور زمین کو چھ دنوں میں بنایا پھر اپنے عرش پر مستوی ہوا۔ وہ رات سے دن کو اس

طرح چھپا دیتا ہے کہ وہ رات اس دن کو جلدی سے آلیتی ہے۔ جس نے
سورج اور چاند اور ستارے پیدا کئے سب اس کے فرمان کے تابع ہیں۔
خبردار رہو! اسی کی خلق ہے اور اسی کا امر ہے۔ بڑا بابرکت ہے اللہ جو
سارے جہانوں کا مالک و پروردگار ہے۔

ایمان باللہ کے مفہوم میں یہ بھی شامل ہے کہ اللہ تعالیٰ کے تمام اسمائے حسنٰی اور اعلیٰ صفات جن کا قرآن پاک میں ذکر آیا ہے' اور جو رسول امین ﷺ سے ثابت ہیں' ان سب پر رد و بدل یا ان کی کیفیت کا تعین یا ان کو کسی اور چیز سے مشابہ قرار دئے بغیر ایمان لایا جائے۔ ہم پر واجب ہے کہ ان صفات پر اسی طرح ایمان لائیں جس طرح یہ بیان ہوئی ہیں۔ یہ صفات جن عظیم اور اعلیٰ معانی پر دلالت کرتی ہیں' ان پر ایمان لایا جائے۔ اس لئے کہ وہ اللہ کی صفات ہیں۔ ہم پر لازم ہے کہ ان صفات سے اللہ تعالیٰ کو متصف سمجھیں' جس طرح وہ اس کی ذات پاک کے لئے موزوں اور اس کے شایان شان ہیں اور اس کی مخلوقات کی کسی صفت سے مشابہ نہ ہوں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ لَيْسَ كَمِثْلِهِۦ شَىْءٌ ۖ وَهُوَ ٱلسَّمِيعُ ٱلْبَصِيرُ ﴿١١﴾ ﴾

(الشوریٰ ٤٢/ ١١)

"کائنات کی کوئی چیز اس کے مشابہ نہیں اور وہ سب کچھ سننے والا دیکھنے
والا ہے۔"

ایک اور جگہ فرمایا:

﴿ فَلَا تَضْرِبُوا۟ لِلَّهِ ٱلْأَمْثَالَ ۚ إِنَّ ٱللَّهَ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ ﴾

(النحل١٦/ ٧٤)

"پس اللہ کے لئے مثالیں نہ گھڑو' اللہ جانتا ہے' تم نہیں جانتے۔"

رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور دین حق کی اتباع میں ان کے نقش قدم پر چلنے والے تابعین رحمۃ اللہ علیہم کا یہی عقیدہ رہا ہے۔ جیسا کہ امام ابوالحسن اشعری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب " المقالات عن أصحاب الحديث و أهل السنة " میں بیان کیا ہے۔ ان کے علاوہ دوسرے اہل علم حضرات نے بھی لکھا ہے۔ امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام زہری اور مکحول رحمہما اللہ سے اللہ کی صفات کے متعلق آیات کے بارے دریافت کیا' تو انہوں نے کہا۔ ان آیات کو' جس طرح وہ نازل ہوئی ہیں' اسی طرح رہنے دو۔

ولید بن مسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ امام مالک' امام اوزاعی' لیث بن سعد اور سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہم سے اللہ تعالیٰ کی صفات کے متعلق وارد نصوص شرعیہ کے بارے میں دریافت کیا گیا۔ تو انہوں نے جواب دیا کہ ان کو' کیفیت جاننے کے بغیر' اس طرح تسلیم کرلو جس طرح یہ وارد ہوئی ہیں۔

امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ "ہم اور تابعین کی ایک بڑی تعداد کہا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ عرش پر ہے۔ نیز صفات الٰہی کے متعلق وارد احادیث پر بھی ہم

ایمان رکھتے تھے۔

جب امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے شیخ حضرت ربیعہ بن ابو عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ سے "استوا" کے متعلق پوچھا گیا تو انہوں نے جواب دیا کہ استواء کوئی غیر معروف چیز نہیں، مگر اس کی کیفیت کا تعین کرنا عقل کی دسترس سے باہر ہے۔ البتہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ ایک پیغام ہے جو رسول کے لئے اس کو اچھی طرح پہنچا دینا واجب، اور ہمارے لئے اس کی تصدیق کرنا لازم ہے۔

اسی طرح جب امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے اس کے متعلق دریافت کیا گیا تو انہوں نے فرمایا:

"استوا معلوم ہے مگر اس کی کیفیت مجہول ہے۔ اس پر ایمان لانا واجب ہے اور اس کے متعلق سوال کرنا بدعت ہے۔"

پھر آپ نے سائل کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا "میرا خیال ہے کہ تم شرپسند آدمی ہو۔" یہ کہتے ہوئے اسے مجلس سے نکلوا دیا۔ اسی طرح کی بات ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے بھی مروی ہے۔

امام ابو عبدالرحمٰن عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا "ہم اپنے رب کو اس حیثیت سے جانتے ہیں کہ وہ اپنی مخلوق سے جدا آسمانوں کے اوپر عرش پر ہے۔"

اس سلسلہ میں ائمہ کرام کے بکثرت اقوال موجود ہیں جن کا یہاں احاطہ کرنا ممکن نہیں ہے جو اس مسئلہ میں زیادہ معلومات چاہتا ہو، اسے چاہیئے کہ اس

موضوع پر علماء سنت کی تصانیف کا مطالعہ کرے۔ مثلاً عبداللہ بن الامام احمد بن حنبل کی کتاب " السنة " اور امام جلیل محمد بن خزیمہ کی کتاب " التوحید " امام ابو القاسم اللالکائی الطبری کی تصنیف " السنة " نیز امام ابوبکر بن ابو عاصم کی کتاب " السنة " اور امام ابن تیمیہ کا وہ جواب جو انہوں نے اہل حماہ کے لئے تحریر کیا تھا۔ یہ نہایت وقیع اور بے حد مفید ہے۔ اس میں امام رحمۃ اللہ علیہ نے اہلِ سُنَّت کے عقیدہ کو بہت وضاحت کے ساتھ بیان کیا ہے اور ائمہ اہلِ سُنَّت کے اقوال کثرت سے نقل کئے ہیں۔ اور بہت زیادہ شرعی اور عقلی دلائل کے ذریعے اہلِ سُنَّت کے عقیدہ کی حقانیت کو ثابت کیا ہے اور مخالفین کے اقوال کا باطل ہونا واضح کیا ہے۔

اسی طرح ان کا "تدمریہ" نامی رسالہ جس میں انہوں نے قدرے تفصیل سے اہل سنت کے عقیدہ کو شرعی اور عقلی دلائل سے مزین کیا ہے اور مخالفین کی اس طرح تردید کی ہے کہ کوئی بھی صاحب علم جو نیک ارادہ اور طلب حق کے جذبہ سے اس کتاب کو پڑھے گا اس کے سامنے حق واضح اور باطل پسپا اور سرنگوں ہو جائے گا۔ ہر وہ شخص جو اسماء و صفات کے بارے میں اہلِ سنت کے عقیدہ کی مخالفت کرے گا' لازمی طور پر وہ نقلی اور عقلی دلائل کی بھی مخالفت کرے گا۔ اور اس کے ساتھ ساتھ جن باتوں کا وہ اثبات کرے گا اور جن کی نفی کرے گا' ان میں واضح تناقض کا شکار ہو گا۔

اہلِ سُنّت نے تشبیہ و تمثیل کے بغیر اور اللہ کی ذات کو مخلوق کے مشابہ ہونے سے منزہ قرار دیتے ہوئے' اللہ تعالیٰ کی صفات لامحدود کو اس کی کتاب اور سنت رسول اللہ ﷺ سے ثابت شدہ امور کے مطابق تسلیم کیا ہے۔ اہل سنت کے عقائد سے اللہ تعالیٰ کی ذات میں نہ تو تعطل واقع ہوتا ہے اور نہ وہ اس بارے میں کسی تناقض کا شکار ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ تمام شرعی دلائل پر عمل کرنے میں کامیاب ہوئے۔ ان لوگوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ کی یہی سنت ہے جو انبیاء علیہم السلام کے لائے ہوئے حق کو مضبوطی سے پکڑے رہتے ہیں اور اس راہ میں اپنی ساری کوشش صرف کرتے ہیں اور اس کی طلب میں اللہ تعالیٰ کے لئے وہ مخلص ہو جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں حق کی توفیق دیتا ہے اور اس کے دلائل کو ان کے سامنے بالکل واضح کر دیتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ بَلۡ نَقۡذِفُ بِٱلۡحَقِّ عَلَى ٱلۡبَٰطِلِ فَيَدۡمَغُهُۥ فَإِذَا هُوَ زَاهِقٌۚ ﴾

(الأنبياء۲۱/ ۱۸)

"مگر ہم تو باطل پر حق کی چوٹ لگاتے ہیں جو اس کا سر توڑ دیتی ہے اور وہ دیکھتے ہی دیکھتے مٹ جاتا ہے۔"

اور فرمایا:

﴿ وَلَا يَأۡتُونَكَ بِمَثَلٍ إِلَّا جِئۡنَٰكَ بِٱلۡحَقِّ وَأَحۡسَنَ

تَفْسِيرًا ﴿٣٣﴾ (الفرقان ٢٥/ ٣٣)

"جب کبھی وہ تمہارے سامنے کوئی نرالی بات (عجیب سوال) لائیں گے ہم اس کا ٹھیک جواب اور بہترین توجیہ آپ کو بتا دیں گے۔"

حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کریمہ:

﴿إِنَّ رَبَّكُمُ ٱللَّهُ ٱلَّذِى خَلَقَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضَ فِى سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ ٱسْتَوَىٰ عَلَى ٱلْعَرْشِ﴾ (الأعراف ٧/ ٥٤)

"در حقیقت تمہارا رب ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کیا۔ پھر عرش پر مستوی ہوا۔"

کی تفسیر میں اس مسئلہ پر بڑی اچھی بات لکھی ہے۔ اسکے زبردست فائدے کے پیش نظر اسے یہاں بیان کرنا مناسب سمجھتا ہوں۔ امام رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

"اس مسئلہ میں علماء کے بہت سے اقوال ہیں۔ اس جگہ ان کی تفصیل بیان نہیں کی جا سکتی۔ بہرحال ہم تو اس مسئلہ میں سلف صالح کی راہ پر چلیں گے۔ مثلاً امام مالک' امام اوزاعی' امام ثوری' امام اسحاق بن راہویہ اور ان کے علاوہ دوسرے ائمہ اسلام رحمۃ اللہ علیہم جن کی امامت و جلالت پہلے کی طرح آج بھی مسلم ہے۔ ان کا مذہب یہ ہے کہ ان صفات کو تشبیہ و تعطیل اور کیفیت کی تعیین کے بغیر اسی طرح تسلیم کیا جائے جس طرح کہ وہ وارد ہوئی ہیں۔"

اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں کوئی شے اس کے مشابہ نہیں ہے اور فرقہ مشبہین نے اللہ تعالیٰ کی ذات میں متشابہ صفات کے ساتھ شکوک و شبہات کا اظہار کیا ہے جبکہ ﴿ لَيْسَ كَمِثْلِهِۦ شَىْءٌ ۖ وَهُوَ ٱلسَّمِيعُ ٱلْبَصِيرُ ۝١١ ﴾

(الشوریٰ ۴۲/ ۱۱)

”کائنات کی کوئی چیز اس کے مشابہ نہیں وہ سب کچھ سننے والا اور دیکھنے والا ہے۔“

حقیقت تو یہ ہے، جیسا کہ بعض ائمہ اسلام مثلاً امام بخاری کے شیخ نعیم بن حماد الخزاعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

”جس نے اللہ تعالیٰ کو اس کی مخلوق سے تشبیہ دی اور جس نے ان صفات کا انکار کیا جن سے اللہ تعالیٰ نے اپنے آپ کو متصف قرار دیا ہے وہ کافر ہے۔“

جن صفات سے اللہ تعالیٰ نے اپنے آپ کو یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو متصف قرار دیا، اس میں تشبیہ نہیں ہے۔ پس جس نے آیات صریحہ اور احادیث صحیحہ میں جو کچھ اللہ تعالیٰ کے متعلق وارد ہوا ہے، اس کو اللہ جل شانہ کے شایان شان تسلیم کر لیا۔ اور تمام نقائص سے اللہ تعالیٰ کی ذات کو منزہ قرار دیا، بلاشبہ اس نے ہدایت پالی۔

② **فرشتوں پر ایمان:** رہا فرشتوں پر ایمان تو اس کی دو صورتیں ہیں۔

ایک تو ان پر اجمالی ایمان اور دوسرا تفصیلی' ایک مسلمان اجمالی طور پر اس بات پر ایمان رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے فرشتے ہیں جنہیں اس نے اپنی اطاعت و فرمانبرداری کے لئے پیدا فرمایا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کا وصف بتایا ہے کہ وہ برگزیدہ بندے ہیں اور کسی بات میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے سرتابی نہیں کرتے بلکہ ہمیشہ اللہ کے تابع فرمان رہتے ہیں۔

﴿ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يَشْفَعُونَ إِلَّا لِمَنِ ارْتَضَىٰ وَهُم مِّنْ خَشْيَتِهِ مُشْفِقُونَ ﴿٢٨﴾ ﴾ (الأنبياء۲۱/ ۲۸)

"جو کچھ ان کے سامنے ہے' وہ اسے بھی جانتا ہے اور جو کچھ ان سے اوجھل ہے اس سے بھی باخبر ہے وہ کسی کی سفارش نہیں کرتے سوائے اس کے' جس کے حق میں سفارش سننے پر اللہ راضی ہو اور وہ اس کے خوف سے ڈرتے رہتے ہیں۔"

ان کے مختلف درجات ہیں۔ کچھ تو وہ ہیں جو عرش الٰہی کو اٹھائے ہوئے ہیں اور کچھ وہ ہیں جو جنت و جہنم کی نگرانی پر مامور ہیں اور کچھ بندوں کے اعمال کا ریکارڈ تیار کرنے میں مصروف ہیں۔

اور ان فرشتوں پر تفصیلی ایمان رکھتے ہیں جن کا اللہ نے یا اس کے رسول ﷺ نے نام کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ جیسے جبریل' میکائیل' مالک یعنی داروغہ جہنم' اسرافیل جو نفخ صور کے لیے مامور ہے ان کا احادیث صحیحہ میں ذکر آیا ہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

«خُلِقَتِ الْمَلاَئِكَةُ مِنْ نُورٍ وَخُلِقَ الْجَانُّ مِنْ مَارِجٍ مِنْ نَارٍ وَخُلِقَ آدَمُ مِمَّا وُصِفَ لَكُمْ» (صحيح مسلم)

"فرشتے نور سے پیدا کئے گئے ہیں۔ جن آگ کی لُو سے اور آدم جس چیز سے پیدا کیا گیا ہے اس کا تمہیں پتہ ہے۔"

③ کتابوں پر ایمان: اسی طرح ایمان بالکتب کے بارے میں اجمالی طور پر یہ ایمان رکھنا ضروری ہے کہ حق کی تعلیم دینے اور اس کی دعوت و تبلیغ کے لئے اللہ تعالیٰ نے اپنے انبیاء و رسل پر کتابیں نازل کی ہیں۔ جیسا کہ اس کا ارشاد ہے:

﴿لَقَدْ أَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنَاتِ وَأَنزَلْنَا مَعَهُمُ الْكِتَابَ وَالْمِيزَانَ لِيَقُومَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ﴾ (الحديد ٥٧/ ٢٥)

"ہم نے اپنے رسولوں کو صاف صاف نشانیوں اور ہدایات کے ساتھ بھیجا اور ان کے ساتھ کتاب اور میزان اتاری تاکہ لوگ انصاف پر قائم رہیں۔"

اور اللہ تعالیٰ نے مزید فرمایا:

﴿كَانَ النَّاسُ أُمَّةً وَاحِدَةً فَبَعَثَ اللَّهُ النَّبِيِّينَ مُبَشِّرِينَ وَمُنذِرِينَ وَأَنزَلَ مَعَهُمُ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيمَا

ٱخۡتَلَفُواْ فِيهِۚ﴾ (البقرۃ۲/ ۲۱۳)

"ابتدا میں سب لوگ ایک ہی طریقہ پر تھے (پھر یہ حالت باقی نہ رہی اور اختلافات رونما ہوئے) تب اللہ تعالیٰ نے نبی بھیجے جو راست روی پر بشارت دینے والے اور کج روی کے نتائج سے ڈرانے والے تھے۔ اور ان کے ساتھ کتاب برحق نازل کی تاکہ حق کے بارے میں لوگوں کے درمیان جو اختلافات رونما ہو گئے' ان کا فیصلہ کرے۔"

اور ہم ان کتابوں پر مفصل ایمان رکھتے ہیں جن کا اللہ تعالیٰ نے نام کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ مثلاً تورات' انجیل' زبور اور قرآن مجید۔ ان میں سے قرآن سب سے افضل اور آخری کتاب ہے۔ وہ ان تمام سابق کتابوں پر نگران اور ان کی تصدیق کرنے والا ہے۔ اس کی اتباع کرنا تمام امت پر فرض ہے۔ قرآن پاک اور اس کے ساتھ ساتھ رسول اللہ ﷺ سے ثابت شدہ احادیث صحیحہ کے مطابق فیصلہ کرنا واجب ہے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد ﷺ کو تمام جن اور انسانوں کی طرف اپنا رسول بنا کر بھیجا ہے اور آپ پر یہ قرآن پاک نازل کیا ہے تاکہ وہ لوگوں کے درمیان فیصل اور حکمران بنے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کو دلوں کے لئے باعث شفا' ہر معاملہ کا عقدہ کشا' اور اہل ایمان کے لئے سرتاپا ہدایت و رحمت بنا کر نازل کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:

﴿وَهَٰذَا كِتَٰبٌ أَنزَلۡنَٰهُ مُبَارَكٌ فَٱتَّبِعُوهُ وَٱتَّقُواْ لَعَلَّكُمۡ

تُرۡحَمُونَ ﴿١٥٥﴾ (الأنعام٦/ ١٥٥)

"اور اس طرح ہم نے یہ کتاب نازل کی ہے ایک برکت والی کتاب' پس تم اس کی پیروی کرو اور تقویٰ کی روش اختیار کرو بعید نہیں کہ تم پر رحم کیا جائے۔"

اور فرمایا:

﴿ وَنَزَّلۡنَا عَلَيۡكَ ٱلۡكِتَٰبَ تِبۡيَٰنٗا لِّكُلِّ شَيۡءٖ وَهُدٗى وَرَحۡمَةٗ وَبُشۡرَىٰ لِلۡمُسۡلِمِينَ ﴿٨٩﴾ ﴾ (النحل١٦/ ٨٩)

"ہم نے یہ کتاب تم پر نازل کی ہے جو ہر چیز کی صاف صاف وضاحت کرنے والی ہے اور مسلمانوں کے لئے ہدایت و رحمت اور بشارت ہے۔"

اور مزید فرمایا:

﴿ قُلۡ يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ إِنِّي رَسُولُ ٱللَّهِ إِلَيۡكُمۡ جَمِيعًا ٱلَّذِي لَهُۥ مُلۡكُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِۖ لَآ إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ يُحۡيِۦ وَيُمِيتُۖ فَـَٔامِنُواْ بِٱللَّهِ وَرَسُولِهِ ٱلنَّبِيِّ ٱلۡأُمِّيِّ ٱلَّذِي يُؤۡمِنُ بِٱللَّهِ وَكَلِمَٰتِهِۦ وَٱتَّبِعُوهُ لَعَلَّكُمۡ تَهۡتَدُونَ ﴿١٥٨﴾ ﴾ (الأعراف٧/ ١٥٨)

"آپ فرمادیں کہ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اس اللہ کا پیغمبر ہوں

جو زمین اور آسمانوں کا بادشاہ ہے۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں' وہی زندگی بخشتا ہے اور وہی موت دیتا ہے' پس ایمان لاؤ اللہ پر' اس کے بھیجے ہوئے نبی اُمی پر جو اللہ اور اس کے ارشادات پر ایمان لاتا ہے اور پیروی کرو اس کی۔ امید ہے کہ تم راہ راست پالو گے۔"

اس مفہوم کی بہت سی آیات ہیں:

④ **رسولوں پر ایمان:** اسی طرح انبیاء پر بھی مجمل اور مفصل ہر دو طریقہ پر ایمان لانا ضروری ہے۔ مجملاً یہ ایمان ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو ڈرانے اور خوشخبری دینے اور ان کو حق کی طرف بلانے کے لئے اپنے رسول بھیجے پس جس نے ان کی دعوت پر لبیک کہا' وہ سعادت مند اور فائز المرام ہوا اور جس نے ان کی مخالفت کی' ناکامی و حسرت اس کا مقدر بنی۔ ان انبیاء علیہم السلام میں سب سے افضل اور آخری نبی حضرت محمد ﷺ ہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَّسُولًا أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ ﴾ (النحل١٦/٣٦)

"ہم نے ہر امت میں ایک رسول بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو اور طاغوت (کی بندگی) سے بچو۔"

مزید فرمایا:

﴿ رُسُلًا مُّبَشِّرِينَ وَمُنذِرِينَ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَى ٱللَّهِ حُجَّةٌۢ بَعْدَ ٱلرُّسُلِ ﴾ (النساء٤/ ١٦٥)

"یہ سارے رسول خوشخبری دینے والے اور ڈرانے والے بنا کر بھیجے گئے تھے تاکہ ان کو مبعوث کر دینے کے بعد لوگوں کے پاس اللہ کے مقابلہ میں کوئی حجت نہ رہے۔"

مزید ارشاد فرمایا:

﴿ مَّا كَانَ مُحَمَّدٌ أَبَآ أَحَدٍ مِّن رِّجَالِكُمْ وَلَٰكِن رَّسُولَ ٱللَّهِ وَخَاتَمَ ٱلنَّبِيِّـۧنَ ﴾ (الأحزاب٣٣/ ٤٠)

"محمد (ﷺ) تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں، مگر وہ اللہ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں۔"

ان انبیاء اور رسولوں میں سے اللہ تعالیٰ نے جن کا ذکر کیا ہے یا نبی ﷺ نے جن کا نام بتایا ہے ہم ان پر تفصیل و تعیین کے ساتھ ایمان لاتے ہیں۔ جیسے حضرت نوح، حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت ابراہیم اور انکے علاوہ دوسرے انبیاء کرام علیہم السلام ان پر اور ہمارے نبی پر افضل الصلوٰۃ اور پاکیزہ تر تسلیم۔

⑤ **آخرت پر ایمان:** موت کے بعد پیش آنے والے تمام امور غیب جن کی اللہ اور اس کے رسول نے خبر دی ہے، ان سب پر ایمان لانا، ایمان بالآخرت میں شامل ہیں مثلاً قبر کی آزمائش اور اس کا عذاب و راحت، قیامت

کے روز پیش آنے والی شدید ہولناکیاں' پل صراط' میزان' حساب و کتاب' جزا و سزا اور لوگوں کے درمیان نامہ اعمال کی تقسیم کچھ لوگ انہیں داہنے ہاتھ میں لیں گے' کچھ بائیں ہاتھ میں یا پھر کچھ لوگ پیٹھ کے پیچھے سے لیں گے۔

نیز حوض کوثر جو رسول اللہ ﷺ کو قیامت کے روز عطا ہونا ہے' اس پر ایمان لانا اور جنت و جہنم پر ایمان لانا بھی ایمان بالآخرت میں شامل ہے۔ اہل ایمان کو اپنے رب جل شانہ کا دیدار ہونا اور اللہ تعالیٰ کا ان کے ساتھ بات کرنا اور ان سب کے علاوہ قرآن کریم اور رسول اللہ ﷺ کی احادیث صحیحہ کے ذریعے سے احوال قیامت کے متعلق جو کچھ ثابت ہے' ان پر ایمان لانا اور ان کی تصدیق کرنا ضروری ہے' جس طرح اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے ان کے بارے میں بتایا ہے۔

⑥ **قضا و قدر پر ایمان:** قضا و قدر پر ایمان رکھنا چار باتوں کو مستلزم ہے۔

پہلی بات تو یہ ہے کہ جو کچھ ہو چکا ہے اور جو کچھ ہونے والا ہے' اللہ کو اس کا علم ہے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے جملہ احوال کو خوب اچھی طرح جانتا ہے۔ ان کے رزق' ان کی عمر اور ان کے سارے اعمال اور دوسرے تمام امور کا اس کو مکمل علم ہے اور اس سے کوئی چیز مخفی نہیں ہے۔ جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ إِنَّ ٱللَّهَ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيمٌ ﴿١١٥﴾ ﴾ (التوبة۹/ ۱۱۵)

"درحقیقت اللہ تعالیٰ ہر چیز کا علم رکھتا ہے۔"

اور اللہ تعالیٰ نے مزید فرمایا:

﴿ لِتَعۡلَمُوٓاْ أَنَّ ٱللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ قَدِيرٞ وَأَنَّ ٱللَّهَ قَدۡ أَحَاطَ بِكُلِّ شَيۡءٍ عِلۡمَۢا ﴿١٢﴾ ﴾ (الطلاق ٦٥/ ١٢)

"تاکہ تم جان لو کہ اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے اور یہ کہ اللہ کا علم ہر چیز پر محیط ہے۔"

دوسری چیز یہ کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ کرنے کا فیصلہ کیا ہے اور جو کچھ مقدر فرمایا ہے' سب کو نوشتہ تقدیر میں لکھ دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ قَدۡ عَلِمۡنَا مَا تَنقُصُ ٱلۡأَرۡضُ مِنۡهُمۡۖ وَعِندَنَا كِتَٰبٌ حَفِيظُۢ ﴿٤﴾ ﴾ (ق٥٠/ ٤)

"زمین ان (کے جسم) میں سے جو کچھ کھاتی ہے وہ سب ہمارے علم میں ہے اور ہمارے پاس ایک کتاب میں سب کچھ محفوظ ہے۔"

مزید ارشاد ہے:

﴿ وَكُلَّ شَيۡءٍ أَحۡصَيۡنَٰهُ فِيٓ إِمَامٖ مُّبِينٖ ﴿١٢﴾ ﴾ (یٰس٣٦/ ١٢)

"اور ہم نے ہر چیز کو ایک کھلی کتاب میں درج کر رکھا ہے۔"

اور فرمایا:

﴿ أَلَمۡ تَعۡلَمۡ أَنَّ ٱللَّهَ يَعۡلَمُ مَا فِي ٱلسَّمَآءِ وَٱلۡأَرۡضِۚ إِنَّ ذَٰلِكَ

فِي كِتَٰبٍۚ إِنَّ ذَٰلِكَ عَلَى ٱللَّهِ يَسِيرٌ ﴿٧٠﴾ (الحج ۲۲/ ۷۰)

"کیا تم نہیں جانتے کہ آسمان و زمین کی ہر چیز اللہ کے علم میں ہے؟ سب کچھ ایک کتاب میں درج ہے۔ اللہ کے لئے یہ کچھ بھی مشکل نہیں۔"

تیسری چیز یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی مشیت بہرحال نافذ ہو کر رہتی ہے' پس وہی کچھ ہوا ہے جو اللہ نے چاہا ہے اور جو اللہ نے نہیں چاہا' وہ نہیں ہوا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿إِنَّ ٱللَّهَ يَفۡعَلُ مَا يَشَآءُ ۩ ﴿١٨﴾﴾ (الحج ۲۲/ ۱۸)

"اللہ تعالیٰ جو کچھ چاہتا ہے کرتا ہے۔"

اور فرمایا:

﴿إِنَّمَآ أَمۡرُهُۥٓ إِذَآ أَرَادَ شَيۡـًٔا أَن يَقُولَ لَهُۥ كُن فَيَكُونُ ﴿٨٢﴾﴾ (یٰس ۳۶/ ۸۲)

"وہ تو جب کسی چیز کا ارادہ کرتا ہے تو اس کا کام بس یہ ہے کہ اسے حکم دے کہ ہو جا اور وہ ہو جاتی ہے۔"

اور مزید ارشاد ہے:

﴿وَمَا تَشَآءُونَ إِلَّآ أَن يَشَآءَ ٱللَّهُ رَبُّ ٱلۡعَٰلَمِينَ ﴿٢٩﴾﴾

(التکویر ۸۱/ ۲۹)

"اور تمہارے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا' جب تک اللہ رب العالمین نہ

چاہے۔"

چوتھی بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمام موجودات کو وجود بخشا ہے۔ اس کے علاوہ کوئی خالق اور پروردگار نہیں ہے۔ جیسا کہ ارشاد ہے:

﴿ ٱللَّهُ خَٰلِقُ كُلِّ شَيْءٍ ۖ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ وَكِيلٌ ﴿٦٢﴾ ﴾

(الزمر ٣٩/ ٦٢)

"اللہ ہر چیز کا خالق ہے اور وہی ہر چیز پر نگہبان ہے۔"

اور فرمایا:

﴿ يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ ٱذْكُرُوا۟ نِعْمَتَ ٱللَّهِ عَلَيْكُمْ ۚ هَلْ مِنْ خَٰلِقٍ غَيْرُ ٱللَّهِ يَرْزُقُكُم مِّنَ ٱلسَّمَآءِ وَٱلْأَرْضِ ۚ لَآ إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ فَأَنَّىٰ تُؤْفَكُونَ ﴿٣﴾ ﴾ ( فاطر ٣٥/ ٣)

"لوگو! تم پر اللہ کے جو احسانات ہیں' انہیں یاد رکھو کیا اللہ کے سوا کوئی اور خالق بھی ہے جو تمہیں آسمان اور زمین سے رزق دیتا ہو؟ کوئی معبود اس کے سوا نہیں۔ آخر کہاں تم الٹے جاتے ہو۔"

پس اہل بدعت کے برعکس' اہل سنت کے نزدیک ایمان بالقدر ان چاروں باتوں پر مشتمل ہے' جو ان میں سے بعض امور کا انکار کرتے ہیں۔

ایمان باللہ کے سلسلے میں یہ بات واضح رہنی چاہیئے کہ ایمان قول اور عمل کے مجموعہ کا نام ہے جو اطاعت و فرمانبرداری سے بڑھتا اور گناہ و معصیت سے

گھٹتا ہے اور یہ کہ کفرو شرک کے علاوہ کسی گناہ کی وجہ سے کسی مسلمان کی تکفیر جائز نہیں ہے۔ مثلاً زنا' چوری' سودخوری' شراب نوشی' نشہ بازی' والدین کی نافرمانی اور ان کے علاوہ دوسرے کبیرہ گناہ جب تک کہ وہ اس کو حلال نہ سمجھ لے۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

﴿ إِنَّ ٱللَّهَ لَا يَغْفِرُ أَن يُشْرَكَ بِهِۦ وَيَغْفِرُ مَا دُونَ ذَٰلِكَ لِمَن يَشَآءُ ﴾

(النساء ٤/ ٤٨)

"اللہ بس شرک ہی کو معاف نہیں کرتا اس کے ماسوا دوسرے جس قدر گناہ ہیں' وہ جس کے لئے چاہتا ہے معاف کر دیتا ہے۔"

چنانچہ احادیث متواترہ کے ذریعے سے رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر اس شخص کو جہنم سے نکال دے گا' جس کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہو گا۔

ایمان باللہ میں یہ بات بھی داخل ہے کہ محض اللہ کے لئے محبت کی جائے اور اسی کے لئے کسی سے بغض رکھا جائے اور دوستی و دشمنی صرف اسی کے لئے ہو۔ ایک سچا مومن اہل ایمان کو دوست رکھتا ہے' ان سے محبت کرتا ہے' کفار سے بغض رکھتا ہے اور ان سے دشمنی کرتا ہے۔ اس امت کے تمام مومنوں کی صفت اوّل میں رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کرام رضی اللہ عنہم ہیں۔ اہل سنت ان سے محبت رکھتے ہیں' ان کو دل سے چاہتے ہیں اور اس بات کا اعتقاد

رکھتے ہیں کہ انبیاء کے بعد وہ بہترین انسان ہیں۔ اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

«خَيْرُ الْقُرُونِ قَرْنِي ثُمَّ الَّذِينَ يَلُونَهُمْ ثُمَّ الَّذِينَ يَلُونَهُمْ» (متفق عليه)

"یعنی تمام زمانوں میں سب سے بہتر زمانہ میرا زمانہ ہے۔ اس کے بعد جو لوگ ہوں گے پھر اس کے بعد جو لوگ ہوں گے۔"

نیز اہلِ سنت اس بات کا بھی اعتقاد رکھتے ہیں کہ صحابہ کرام میں سب سے افضل حضرت ابوبکر صدیق' پھر حضرت عمر فاروق' پھر حضرت عثمان ذوالنورین' پھر حضرت علی مرتضیٰ اور ان کے بعد بقیہ عشرہ مبشرہ رضی اللہ عنہم ہیں۔ ان کے درمیان آپس میں جو اختلافات رونما ہوئے' ان کے بارے میں اہلِ سنت نے سکوت اختیار کرنے کا موقف اپنایا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ انہوں نے اجتہاد سے کام لیا تھا۔ لہٰذا جن کا اجتہاد صحیح تھا ان کو دوہرا اجر اور جن کا اجتہاد صحیح نہ تھا ان کو ایک اجر ملے گا۔

اسی طرح اہلِ سنت اہل بیت سے محبت رکھتے اور ان سے انتہائی اپنائیت اور انس محسوس کرتے ہیں۔ ان کے دل میں تمام ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے بھی تعظیم اور احترام کا جذبہ ہے وہ ان کو تمام اہل ایمان کی مائیں سمجھتے ہیں اور ان سب کے لئے اللہ سے رضا طلبی کی دعائیں کرتے ہیں۔

روافض، جو اصحاب رسول ﷺ سے بغض رکھتے ہیں ان کو گالیاں دیتے اور اہل بیت کی محبت میں غلو سے کام لیتے ہیں اور ان کو اللہ تعالیٰ نے جو مقام بخشا ہے وہ انہیں اس سے زیادہ درجہ دیتے ہیں اور اسی طرح نواصب، جو کسی قول یا عمل سے اہل بیت کو تکلیف پہنچاتے ہیں، اہلِ سنت ان سب سے بیزاری کا اظہار کرتے ہیں۔

اس مختصر سی تقریر میں ہم نے جو کچھ بیان کیا ہے وہی صحیح اسلامی عقیدہ ہے جس کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول حضرت محمد ﷺ کو بھیجا ہے۔ یہی فرقہ ناجیہ یعنی اہل سنت کا عقیدہ ہے جس کے بارے میں نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے:

«لاَ تَزَالُ طَائِفَةٌ مِنْ أُمَّتِي مَنْصُورِينَ عَلَى الْحَقِّ لاَ يَضُرُّهُمْ مَنْ خَذَلَهُمْ حَتَّى يَأْتِيَ أَمْرُ اللهِ» (مسند أحمد: ٥/ ٤٣٦)

"میری امت میں برابر ایک گروہ حق پر قائم رہے گا جس کو اللہ کی تائید حاصل ہو گی۔ لوگ ان کا ساتھ چھوڑ کر ان کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے۔ تاآنکہ اللہ کا حکم آپہنچے۔"

آپ نے مزید فرمایا:

«افْتَرَقَتِ الْيَهُودُ عَلَى إِحْدَى وَسَبْعِينَ فِرْقَةً

وَافْتَرَقَتِ النَّصَارٰى عَلٰى ثِنْتَيْنِ وَسَبْعِينَ فِرْقَةً وَسَتَفْتَرِقُ هٰذِهِ الأُمَّةُ عَلَى ثَلاَثٍ وَسَبْعِينَ فِرْقَةً كُلُّهَا فِي النَّارِ إِلاَّ وَاحِدَةً فَقَالَ الصَّحَابَةُ مَنْ هِيَ يَارَسُولَ اللهِ؟ قَالَ مَنْ كَانَ عَلٰى مِثْلِ مَا أَنَا عَلَيْهِ وَأَصْحَابِي»

(سنن أبي داود كتاب السنة)

"یہود اکہتر فرقوں میں تقسیم ہوئے اور نصاریٰ بہتر فرقوں میں بٹ گئے اور یہ امت تہتر فرقوں میں منقسم ہو جائے گی' سب کے سب دوزخی ہوں گے سوائے ایک کے' صحابہ نے عرض کیا وہ کون سا فرقہ ہو گا؟ اے اللہ کے رسول! آپ نے فرمایا: جو میرے اور میرے صحابہ کے طریقے پر ہو گا۔"

یہی وہ عقیدہ ہے جس پر ہمیشہ مضبوطی سے قائم رہنا اور اس کی خلاف ورزی سے ڈرتے رہنا چاہیئے۔

جو لوگ اس عقیدہ صحیحہ سے منحرف ہیں اور دوسری راہ پر گامزن ہیں' ان کی بھی بہت سی قسمیں ہیں۔ ان میں سے کچھ تو بتوں' مورتیوں' فرشتوں' ولیوں' جنوں' درختوں اور پتھروں وغیرہ کی پرستش کرتے ہیں۔ انہوں نے انبیاء و رسل کی دعوت کو سرے سے قبول ہی نہیں کیا بلکہ اس کی مخالفت کی اور اس کے متعلق حریفانہ و معاندانہ موقف اختیار کیا جس طرح قریش اور عربوں کے

مختلف گروہوں کا ہمارے نبی حضرت محمد ﷺ کی دعوت حق کے ساتھ رویہ رہا۔ وہ اپنی حاجت روائی کی دعا اپنے معبودان باطل سے کرتے تھے۔ مریضوں کو شفا بخشنے اور دشمنوں پر غلبہ عطا کرنے کی بھی دعائیں ان سے کرتے تھے۔ ان کے لئے قربانیاں اور نذرانے پیش کرتے تھے لیکن جب رسول اللہ ﷺ نے ان کو اس سے روکا اور عبادت کو صرف اللہ تعالیٰ کے لئے خاص کر دینے کا حکم دیا' تو ان کو یہ بات عجیب سی لگی اور انہوں نے کہا:

﴿ أَجَعَلَ ٱلْآلِهَةَ إِلَٰهًا وَٰحِدًا ۖ إِنَّ هَٰذَا لَشَىْءٌ عُجَابٌ ۝ ﴾ (ص ۳۸/ ۵)

"کیا اس نے سارے معبودوں کی جگہ بس ایک ہی معبود بنا ڈالا؟ یہ تو بڑی عجیب بات ہے۔"

لیکن رسول اللہ ﷺ برابر ان کو اللہ کی طرف بلاتے اور شرک سے ڈراتے رہے اور اپنی دعوت کی حقیقت ان کے سامنے بیان کرتے رہے۔ تاآنکہ اللہ تعالیٰ نے ان میں سے جن کو چاہا' ہدایت بخشی۔ پھر آخر کار وہ فوج در فوج اللہ تعالیٰ کے دین میں داخل ہو گئے اور رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام اور تابعین کی مسلسل دعوت و تبلیغ اور طویل جہاد کے بعد اللہ تعالیٰ کا دین سارے ادیان پر غالب آگیا پھر حالات نے پلٹا کھایا اور اکثر لوگوں پر جہالت غالب آگئی یہاں تک کہ اکثر لوگ دین جاہلیت کی طرف لوٹ گئے۔ انبیاء اور اولیاء کے احترام و تعظیم میں غلو کرنے اور ان سے دعائیں کرنے اور مدد طلب

کرنے لگے۔ وہ ان جیسے بہت سے دوسرے مشرکانہ امور میں مبتلا ہو گئے۔ انہوں نے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے مطلب کو فراموش کر دیا اور اس کو اس طرح نہیں سمجھا جیسا کہ کفار عرب نے سمجھا تھا۔ واللّٰہ المستعان

یہ شرک برابر لوگوں میں پھیلتا رہا اور آج تک پھیل رہا ہے اس کا سبب جہالت کا غلبہ اور عہد نبوت سے دوری ہے۔

آج کے مشرکین کو بھی وہی شبہ لاحق ہے جو زمانۂ جہالت کے مشرکین کا تھا۔ وہ کہا کرتے تھے یہ (معبودانِ باطل) تو اللہ کے نزدیک ہمارے سفارشی ہیں۔ قرآن نے ان کا قول نقل کیا ہے:

﴿ مَا نَعْبُدُهُمْ إِلَّا لِيُقَرِّبُونَآ إِلَى ٱللَّهِ زُلْفَىٰٓ ﴾ (الزمر ۳۹/ ۳)

"ہم تو ان کی عبادت صرف اس لئے کرتے ہیں کہ وہ اللہ تک ہماری رسائی کرا دیں۔"

اللہ تعالیٰ نے ان کا شبہ رد کرتے ہوئے فرمایا کہ جس نے اللہ کے سوا کسی اور کی عبادت کی' خواہ وہ کوئی ہو' تو وہ مشرک اور کافر ہے۔ اللہ کا ارشاد ہے:

﴿ وَيَعْبُدُونَ مِن دُونِ ٱللَّهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنفَعُهُمْ وَيَقُولُونَ هَٰٓؤُلَآءِ شُفَعَٰٓؤُنَا عِندَ ٱللَّهِ ﴾ (یونس ۱۰/ ۱۸)

"یہ لوگ اللہ کے سوا ان کی پرستش کر رہے ہیں جو ان کو نقصان پہنچا سکتے ہیں نہ نفع اور کہتے ہیں کہ یہ اللہ کے پاس ہمارے سفارشی ہیں۔"

اس کا رد کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ قُلْ أَتُنَبِّئُونَ ٱللَّهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَلَا فِي ٱلْأَرْضِ ۚ سُبْحَٰنَهُۥ وَتَعَٰلَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ﴿١٨﴾ ﴾ (یونس۱۰/ ۱۸)

"اے نبی! ان سے کہو' کیا تم اللہ کو اس بات کی خبر دیتے ہو جسے وہ آسمان میں جانتا ہے نہ زمین میں؟ پاک ہے وہ اور بالا و برتر ہے اس شرک سے جو یہ لوگ کرتے ہیں۔"

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے واضح طور پر بتا دیا ہے کہ اس کے علاوہ انبیاء اولیاء یا کسی اور کی عبادت عین شرک اکبر ہے' خواہ اس کا ارتکاب کرنے والے اس کا کچھ بھی نام رکھ لیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ وَٱلَّذِينَ ٱتَّخَذُوا۟ مِن دُونِهِۦٓ أَوْلِيَآءَ مَا نَعْبُدُهُمْ إِلَّا لِيُقَرِّبُونَآ إِلَى ٱللَّهِ زُلْفَىٰٓ ﴾ (الزمر۳۹/ ۳)

"رہے وہ لوگ جنہوں نے اس کے سوا دوسرے سرپرست بنا رکھے ہیں (اور اپنے فعل کی یہ توجیہ کرتے ہیں کہ) ہم تو ان کی عبادت صرف اس لئے کرتے ہیں کہ وہ اللہ تک ہماری رسائی کرا دیں۔"

اللہ تعالیٰ نے ان کا رد کرتے ہوئے فرمایا:

﴿ إِنَّ ٱللَّهَ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ فِي مَا هُمْ فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۗ إِنَّ ٱللَّهَ لَا يَهْدِي مَنْ هُوَ كَٰذِبٌ كَفَّارٌ ﴿٣﴾ ﴾ (الزمر۳۹/ ۳)

"اللہ تعالیٰ یقیناً ان کے درمیان ان تمام باتوں کا فیصلہ فرما دے گا جس میں وہ اختلاف کر رہے ہیں۔ اللہ کسی ایسے شخص کو ہدایت نہیں دیتا جو جھوٹا اور منکر حق ہو۔"

پس اللہ تعالیٰ نے واضح فرما دیا کہ غیراللہ سے دعا اور خوف و امید کے ذریعے سے اس کی عبادت کرنا اللہ سے کفر ہے۔ نیز اللہ تعالیٰ نے ان کے اس زعم کو جھٹلایا کہ ان کے معبودان باطل انہیں اللہ سے قریب کرنے والے ہیں۔

عصر حاضر میں مارکس و لینن اور دوسرے داعیان الحاد و کفر کے ملحد و پیروکار جن افکار و آراء کو اپنائے ہوئے ہیں وہ بھی مستلزم کفر' اور انبیاء علیہم السلام کے لائے ہوئے صحیح عقیدہ سے متصادم ہیں۔ خواہ وہ ان کو اشتراکیت یا سوشلزم یا بعث ازم یا کسی اور نام سے یاد کرتے ہوں۔ اس لئے کہ ان ملحدوں کا بنیادی عقیدہ "لا الہ والحیاۃ مادۃ" ہے۔ یعنی کوئی معبود نہیں مادہ ہی زندگی ہے۔

نیز ان کے بنیادی عقائد میں جنت و دوزخ اور تمام ادیان کا انکار شامل ہے۔ جو بھی ان کی کتابوں اور لٹریچر کا مطالعہ کرے گا اور ان کی حقیقت کا سراغ لگانے کی کوشش کرے گا' اس کو اس بات کا اچھی طرح یقین ہو جائے گا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ عقیدہ تمام آسمانی مذاہب کے منافی ہے اور اس کے ماننے والوں کو دنیا اور آخرت میں بدترین انجام کا سامنا کرنا ہے۔

بعض اہل تصوف و باطنیت کا ان کے مزعومہ اولیاء کے متعلق یہ عقیدہ بھی

سراسر خلاف حق ہے کہ وہ تدبیر کائنات اور دنیا کے انتظامات میں اللہ تعالیٰ کا ہاتھ بٹاتے ہیں۔ وہ اپنے ان معبودوں کو اوتاد' اغواث' اقطاب وغیرہ اور دوسرے خود ساختہ ناموں سے یاد کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ربوبیت میں یہ بدترین شرک ہے اور حق تو یہ ہے کہ زمانہ جاہلیت کے عربوں کے شرک سے بھی ان کا شرک بدتر ہے۔ اس لئے کہ وہ صرف اللہ کی عبادت میں شرک کرتے تھے' اس کی ربوبیت میں شرک نہیں کرتے تھے۔ پھر ان کا شرک خوشحالی کے زمانہ تک محدود تھا اور تنگی و پریشانی کے وقت وہ عبادت کو اللہ تعالیٰ کے لئے خالص کر لیتے تھے جیسا کہ ان کے متعلق اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ فَإِذَا رَكِبُوا۟ فِى ٱلْفُلْكِ دَعَوُا۟ ٱللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ ٱلدِّينَ فَلَمَّا نَجَّىٰهُمْ إِلَى ٱلْبَرِّ إِذَا هُمْ يُشْرِكُونَ ﴿٦٥﴾ ﴾ (العنکبوت۲۹/ ٦٥)

"جب یہ لوگ کشتی پر سوار ہوتے ہیں تو اپنے دین کو اللہ کے لئے خالص کر کے اس سے دعا مانگتے ہیں۔ پھر جب وہ انہیں بچا کر خشکی پر لے آتا ہے تو یکایک یہ شرک کرنے لگتے ہیں۔"

جہاں تک اللہ تعالیٰ کی ربوبیت کا تعلق ہے تو وہ اس کا اعتراف کرتے تھے کہ وہ صرف اللہ تعالیٰ کے لئے مخصوص ہے۔ جیسا کہ ان کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَلَئِن سَأَلْتَهُم مَّنْ خَلَقَهُمْ لَيَقُولُنَّ ٱللَّهُ ﴾ (الزخرف۴۳/ ۸۷)

"اور اگر تم ان سے پوچھو کہ انہیں کس نے پیدا کیا ہے؟ تو یہ خود کہیں گے کہ اللہ نے!"

اور فرمایا:

﴿ قُلْ مَن يَرْزُقُكُم مِّنَ ٱلسَّمَآءِ وَٱلْأَرْضِ أَمَّن يَمْلِكُ ٱلسَّمْعَ وَٱلْأَبْصَـٰرَ وَمَن يُخْرِجُ ٱلْحَىَّ مِنَ ٱلْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ ٱلْمَيِّتَ مِنَ ٱلْحَىِّ وَمَن يُدَبِّرُ ٱلْأَمْرَ ۚ فَسَيَقُولُونَ ٱللَّهُ ۚ فَقُلْ أَفَلَا تَتَّقُونَ ﴿٣١﴾ ﴾ (یونس ١٠/ ٣١)

"ان سے پوچھو تم کو آسمان اور زمین سے کون رزق دیتا ہے؟ یہ سماعت اور بینائی کی قوتیں کس کے اختیار میں ہیں؟ کون بے جان میں سے جاندار اور جاندار میں سے بے جان نکالتا ہے؟ کون اس نظم عالم کی تدبیر کر رہا ہے؟ وہ ضرور کہیں گے کہ اللہ، کہو پھر تم (حقیقت کے خلاف چلنے سے) پرہیز کیوں نہیں کرتے۔"

اس معنی کی آیات کثرت سے وارد ہوئی ہیں۔

آج کے مشرکین نے سابقہ مشرکین کے مقابلہ میں دو طریقوں سے اضافہ کیا۔ ایک تو بعض لوگوں نے اللہ کی ربوبیت میں شرک کیا ہے، دوسرے یہ کہ لوگ تنگی و خوشحالی ہر دو حالت میں شرک کرتے ہیں جیسا کہ ہر وہ شخص یہ بات جانتا ہے، جس کو ان کے ساتھ رہنے اور ان کے حالات کے بارے میں جانچ پڑتال کرنے کا موقع ملا ہو۔ مصر میں حسین اور بدوی کی قبر، عدن میں عیدروس

کی قبر، یمن میں ہادی کی قبر شام میں ابن عربی اور عراق میں عبدالقادر جیلانی کی قبر کے علاوہ دوسری مشہور قبروں پر جو کچھ کیا جاتا ہے' اس کو دیکھا جائے تو معلوم ہو گا کہ کس طرح عوام ان کے بارے میں غلو کا شکار ہوئے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے بہت سے حقوق میں ان قبر والوں کو شریک و سہیم بنائے ہوئے ہیں۔ بہت کم لوگ ہیں جو عوام کو ان چیزوں سے روکتے ہوں اور ان کے سامنے توحید کی حقیقت بیان کرتے ہوں' وہ توحید' جس کو لے کر رسول اللہ ﷺ اور آپ سے پہلے کے انبیاء علیہم السلام مبعوث ہوئے ہیں۔ ﴿ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡن ﴾

ہم دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کو سمجھ عطا کرے اور ان کے درمیان داعیان حق کی تعداد میں اضافہ کرے اور مسلمانوں کے ارباب حل و عقد اور علماء کو اس شرک اور اس کے اسباب کے ازالہ اور اسکے خلاف جدوجہد کرنے کی توفیق عنایت فرمائے بے شک اللہ تعالیٰ بڑا سننے والا نہایت قریب ہے۔

جہمیہ اور معتزلہ جو اللہ کی صفات کا انکار کرتے اور تمام صفات کمال سے اللہ تعالیٰ کی ذات کو عاری اور معطل سمجھتے ہیں' ان کے ہم مسلک دوسرے اہل بدعت کے عقائد بھی اسماء و صفات کے متعلق صحیح عقیدہ اسلامی سے متصادم ہیں' جس کے نتیجہ میں اللہ کی ذات پاک کا معدوم اور جمادات و ناممکنات کی قبیل سے ہونا لازم آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کے اس نظریہ سے بلند و برتر ہے۔

اسی طرح وہ لوگ بھی اس زمرہ میں شامل ہیں جو بعض صفات کا انکار کرتے

ہیں۔ اور بعض کا اقرار جیسے اشاعرہ‘ جس بات سے بچنے کے لئے انہوں نے بعض صفات کی نفی اور ان کے دلائل کی تاویل کی تھی۔ دراصل ان کی بعض دوسری صفات کا اقرار کرنے سے وہی بات لازم آتی ہے۔ اس طریقہ سے انہوں نے عقلی اور نقلی دلائل کی مخالفت کی اور واضح تناقض کا شکار ہوئے خواہ ان صفات سے اللہ تعالیٰ کے کمال و عظمت کی دلیل مہیا ہوتی ہو۔

اہل سنت والجماعت نے اللہ تعالیٰ کے حق میں ان اشیاء کی حقیقت کو تسلیم کیا ہے جن کو خود اللہ نے یا اس کے رسول ﷺ نے باری تعالیٰ کے حق میں ثابت کیا ہے۔ انہوں نے اللہ تعالیٰ کو مخلوق کے مشابہ ہونے سے منزہ قرار دیا ہے جس سے اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کے معطل ہونے کا شائبہ تک نہیں پیدا ہوتا۔ اس طرح وہ سارے دلائل کو بروئے کار لانے میں کامیاب ہوئے اور ان میں سے کسی کی تاویل یا تحریف کی ضرورت محسوس نہیں کی اور اس تناقض سے بھی جس کا دوسرے لوگ شکار ہوئے‘ محفوظ رہے جیسا کہ اس سے پہلے یہ بات گزر چکی ہے یہی راہ نجات ہے اور دنیا و آخرت کی سعادت و کامیابی اسی میں مضمر ہے۔ یہی وہ جادہ مستقیم ہے جس کو اس امت کے سلف صالحین اور ائمہ دین نے اختیار کیا۔ اس امت کے آخر میں آنے والوں کی اصلاح اسی چیز سے ممکن ہے جس سے اس امت کے اگلے لوگوں کی اصلاح ہوئی تھی اور وہ ہے کتاب و سُنّت کا اتباع اور جو کچھ اس کے خلاف ہو اس کا ترک۔

# اللہ تعالیٰ کی عبادت اور اس کے دشمنوں پر حصول غلبہ کے اسباب

سب سے اہم ترین چیز جو ہر مکلف انسان پر واجب ہوتی ہے اور سب سے بڑا فرض جو اس پر عائد ہوتا ہے' وہ یہ ہے کہ وہ صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے جو آسمانوں زمین اور عرش عظیم کا رب ہے جس نے اپنی کتاب میں فرمایا:

﴿ إِنَّ رَبَّكُمُ ٱللَّهُ ٱلَّذِى خَلَقَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضَ فِى سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ ٱسْتَوَىٰ عَلَى ٱلْعَرْشِ يُغْشِى ٱلَّيْلَ ٱلنَّهَارَ يَطْلُبُهُۥ حَثِيثًا وَٱلشَّمْسَ وَٱلْقَمَرَ وَٱلنُّجُومَ مُسَخَّرَٰتٍۭ بِأَمْرِهِۦٓ ۗ أَلَا لَهُ ٱلْخَلْقُ وَٱلْأَمْرُ ۗ تَبَارَكَ ٱللَّهُ رَبُّ ٱلْعَٰلَمِينَ ﴿٥٤﴾ ﴾ (الأعراف۷/ ٥٤)

”درحقیقت تمہارا رب اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں بنایا پھر عرش پر مستوی ہوا وہ رات سے دن کو اس طرح چھپا دیتا ہے کہ وہ رات اس دن کو جلدی سے آلیتی ہے جس نے سورج اور چاند اور ستارے پیدا کئے سب اس کے فرمان کے تابع ہیں۔ خبردار رہو! اسی کی خلق اور اسی کا امر ہے بڑا بابرکت ہے اللہ جو سارے جہانوں کا مالک و پروردگار ہے۔“

اور اپنی کتاب میں دوسری جگہ فرمایا کہ اس نے انسانوں اور جنوں کو صرف اپنی

# إقامة البراهين على من استغاث بغير اللّٰه

# أو صدق الكهنة والعرافين

# غیر اللہ سے فریاد

# کاہنوں اور نجومیوں کی تصدیق

## شرعی دلائل کی روشنی میں

تالیف

سماحۃ الشیخ / عبد العزیز بن عبد اللہ بن باز (رحمہ اللہ)

(سابق مفتی اعظم سعودی عرب)

# تقدیم

سب قسم کی تعریف اللہ کے لیے سزاوار ہے. اور اللہ کے رسول پر، آپ کے صحابہ پر اور جو بھی آپ کو دوست بنائے سب پر صلوٰۃ و سلام ہو.

اما بعد: چونکہ عقیدہ توحید ہی وہ بنیاد ہے جس پر محمد بن عبداللہ، آپ پر بہترین رحمتیں اور پاکیزہ سلامتی ہو، کی دعوت قائم ہے. اور یہ بنیاد حقیقتاً تمام رسولوں کی جولان گاہ ہے. جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَّسُولًا أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ

اور ہم نے ہر امت میں رسول بھیجا تاکہ وہ لوگ اللہ کی عبادت کریں اور غیر اللہ کی حکمرانی سے بچیں.

اور اس دعوت پر پختہ عزم کا تقاضا مختلف قسم کی بدعات و اباطیل سے جنگ ہے. کیونکہ ہر مسلمان کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے دین میں سوچ بچار کرے اور شریعت اسلامیہ کے مطابق اللہ تعالیٰ کی عبادت بجا لائے.

اس امت کے اسلاف میں سے پہلے مسلمان اپنے دین کے معاملہ میں ہدایت پر تھے. کیونکہ ان کے اعمال بلکہ تمام معاملات قرآن کریم اور سنت مطہرہ کے مطابق ہوا کرتے تھے.

